ہوں کہ تیری زندگی پہ بہار آگئی۔" نادر سنجیدہ ہو کر بولا۔

"میرے دوست بینٹ خوشی کے وہ لمحات کبھی قبول نہیں کرے گا جو تیری خوشی کے منیر ہوں اور میری کہانی میں اب وہ اصل ٹکڑا شامل ہوتا جا رہا ہے جو ابتک میں نے اپنے سینے میں پوشیدہ رکھا تھا------" فینٹ نے کہا۔

"وہ کیا------؟" "پانی والے کا قتل صرف اس لئے نہیں کیا تھا کہ مجھے وہاں کسی ایسے راستے کے مل جانے کی توقع تھی۔"

"تو پھر------؟" نادر نے تعجب سے پوچھا۔

"مجھے اس خزانے کی تلاش تھی جس پر اس نے قبضہ کر رکھا تھا اور اسی میں میرے دوست کی خوشی چھپی ہوئی تھی تو میں نے آخر کار وہ خزانہ اس سے چھین لیا۔"

"کیا مطلب------" نادر کچھ نہیں سمجھ سکا تھا لیکن اس کے بعد فینٹ نے اپنا سینہ کھول دیا چمڑے کی تھیلی کا منہ کھلا اور رنگین نگینوں پر سحر روشنیوں نے انہیں اپنے سحر میں گرفتار کر لیا۔ کوبالہ' مونا' بیشل یقین نہ کرنے والی نگاہوں سے 'اندھیرے کے شہر کے اس ورائی خزانے کو دیکھ رہے تھے جن میں دنیا کے بہترین لعل' نیلم اور دوسرے ہیرے جگمگا رہے تھے ان کی سحر انگیز روشنیوں نے ان کے ذہن تاریک کر دیے تھے۔

"تو ہوا یوں عظیم آقا------ کہ کالی شکل اور روشن عقل والے فینٹ نے سوچا کہ یہ لعل و جواہر گمرائیوں کے بے وقوف اپنے دیوتا کی نذر کرتے ہیں اور وہ وحشی درندہ بھلا ان سے کیا شفقت رکھتا ہو گا اور کوبالہ نے ایک سوراخ کا تذکرہ کیا تھا۔

فینٹ انہیں اپنا کارنامہ سنانے لگا------

○

دو قیمتی کاریں نواب پور میں داخل ہوئیں تو لوگ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر انہیں دیکھنے لگے۔ ان میں تین سیاہ فام یعنی دو مرد اور ایک عمر رسیدہ عورت لیکن دوسرے دو تاریکی اور روشنی کا امتزاج پیدا کر رہے تھے وہ دو جو بے حد خوبصورت تھے۔ لوگ سمجھ نہ پائے کہ یہ چمچماتی حسین کاریں کہاں جا کر رکیں گیں ان کی منزل اور حسین شاہ کا بوسیدہ مکان تھا اور حسین شاہ نے اپنے آقازادے کو پہچان لیا وہ بے اختیار ہو کر نادر سے لپٹ گیا تھا اور نادر کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے تھے۔

"تم میرے بزرگ ہو حسین شاہ ہم دونوں بے کسی کے عالم میں یہاں سے گئے تھے لیکن میں وہ عزت وہ توقیر واپس لے آیا ہوں لیکن افسوس------ بھائی قیصر



حیات------"

"مجھے معلوم ہے------" حسین شاہ نے کہا۔

"کیا معلوم ہے؟"

"یہی کہ قیصر حیات اب اس دنیا میں نہیں ہیں۔"

"تمہیں معلوم ہے۔"

"ہاں۔"

"لیکن کیسے------" نادر نے شدید حیرت سے پوچھا اور حسین شاہ نے گردن جھکائی کچھ دیر خاموش رہ کر وہ غمزدہ لہجے میں بولا۔

"میں ہی نہیں نواب پور کا ہر شخص یہ بات جانتا ہے کہ قیصر حیات کی روح اس حویلی میں رہتی ہے۔ فیاض حسین نے اس حویلی میں قدم رکھا تو اس پر قیامت ٹوٹ پڑی برا حال ہو گیا اس کا اور اس کے بیٹے کا ہزار جھاڑ پھونک کرائی لیکن اسے حویلی میں رہنا نصیب نہیں ہوا۔ حویلی خالی کر دی تب جا کر مشکلوں سے نجات ملی اور اب وہ آسیب زدہ حویلی کہلاتی ہے یہی حال مرزا فیروز بیگ کا ہوا۔

"کیا------؟" نادر نے بھرائی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"اس نے اپنی بیٹی کے کیلئے رشتے کئے سب ناکام ہوئے کچھ لڑکے حادثوں کا شکار ہوئے کچھ نے خود اس شادی سے توبہ کی تو بچے فیروز بیگ کی بیٹی اب تمہارے نام پر بیٹھی ہوئی ہے ہر جگہ قیصر حیات کی کاروائی نمایاں تھی۔"

نادر بے اختیار رونے لگا تھا۔ اس نے سسکیاں لیتے ہوئے کہا تھا آہ میرے بھائی نے موت کے بعد بھی میری آرزوؤں کی تکمیل کی۔

"اور اب اس حویلی میں بھرپور آبادی ہے اس کے تین گوشے ہیں ایک میں مونا اور کوبالہ معزز بزرگوں کی حیثیت سے رہتے ہیں دوسرے میں فینٹ اور بیشل------ تیسرے حصے میں فرخندہ اور نادر کا قیام ہے۔"

اکثر رات کی تنہائیوں میں انہیں ایک روشن ہیولا نظر آتا ہے جس کے وجود سے روشن ستارے جھڑے ہوتے ہیں وہ ناموجود آنکھیں خوشی سے مسکراتی محسوس ہوتی ہیں۔

ختم شد